اور کبھی باے موحدہ کے ساتھہ جیسے بیروزہ و فیروزہ و بیل و فیل و سفید

و سپید و برده و پرده ٭

## حرف التاء

تا کے معنی لغت مین خمیر سر جوش کے ہین اور استعمال فارسی مین ضمیر متصل

واحد حاضر مفعولی و اضافی کی ہی جیسے گفتمت و دولتت اور جب ابتدا مین مضموم آتی ہی اور اگر

اوسکے بعد کوئی اور لفظ نہ ملے تو اتمام لفظ کیواسطے واو معدولہ اوسکے بعد زیادہ

کیا جاتا ہی اور یہہ واو کبھی تلفظ مین آتا ہی اور کبھی نہین آتا اول کی مثال شعر سعدی

ہ دوستان را کجا کنی محروم ٭ توکہ با دشمنان نظر داری ۔ واو معدولہ مکتوب غیر ملفوظ

جیسے شعر سعدی ہ تو اصل وجود آمدی از نخست ٭ دگر ہرچہ موجود شد فرع تست

اور جب یہہ تاے دوسرے کلمہ سے ملتی ہی تو ضرورت زیادہ کرنے واو

کی نہین ہوتی جیسے (تست) و تراو آخر کلمہ مین ساکن آتی ہی جیسے شعر

سعدی ہ خدایت ثنا گفت و تبجیل کرد ٭ زمین بوس قدر تو جبریل کرد ٭ بنات

نبرسند زبان بستہ دارد ٭ تات نگویند نگو زینہار ٭ اور کبھی بمعنی خود کے آتی

ہی شعر نظامی ہ چنان گرم کن عزم را یم بتو ٭ کہ خرم دل آیم چو آیم بتو ٭ اور مصرع

گیرم کہ غمت نیست غم ما ہم نیست ٭ اور کبھی زائد آتی ہی جیسے فراشت و فراشت شعر

ہ زبانش کرد یا سخ را فراشت ٭ نہاد از مردمی بر دیدہ انگشت ٭ اور تاے لفظ

اینت و آنت کبھی زیادہ بمعنی تحسین و نہی کے آتی ہی اور کبھی مضاف الیہ کی آتی ہی اور

کی مثال مصرع اینت بشر آنت مشتر بنام * مضاف الیہ کی مثال شعر ے اینت
بخشودن آنت بخشیدن * اینت پوشیدن آنت پاشیدن اور کبھی تے جیم
تازی سے بدلی جاتی ہے جیسے تاراج و تاراَت شعر ے بر فرق فرازش زکرامات *
یاتار ہمیرود تبارات * اور کبھی دال سے جیسے توت اور تود اور گنبت اور گنبد اور
زرتشت اور زردشت ۔ اور جو تے الف کے ساتھ استعمال کیجاتی ہے اسکے
کئی معنی ہوتے ہیں *

ابتدا ۔ جیسے شعر ے تا تو فتی زبرم ای گل بستان بدر * طفل شکست بجای تو ز
بدامان بدر *

انتہا ۔ جیسے شعر سعدی کے کہ تا بر فلک ماہ و خورشید ہست * درین دفتر ت کرجاوید ہست

شرط ۔ جیسے شعر ے تا مجمع امکان موجبت نوشتند * مو و متعین نشد اطلاق اعم را

علت ۔ جیسے شعر ے الا تا درخت کرم پروری * گر امید داری کزو برخوری

زنہار ۔ جیسے شعر سعدی کے زصاحب غرض تا سخن نشنوی * کہ گر کار بندی پشیمان شوی

عدد ۔ جیسے شعر مولوی روم کے گر بگویم شرح این بیحد شود * مثنوی ہفتاد تا کاغذ شود

اور علی ہذا دو تا و سہ تا و چہار تا *

بیانیہ ۔ جیسے شعر ے صبح بدان مید ہد طشت زر * تا تو زخود دست بشوئی بگیر

تنبیہ ۔ شعر سعدی کے الا تا بغفلت نخسپی کہ نوم * حرامست بر چشم سالار قوم

## حرف الثاء

ثا۔ لغت مین بمعنی نرم چیز و بمعنی چشم زخم کے ہی اور آٹھ حروف مخصوصہ زبان
عربی مین سے ہی اور اگر ہندی مین جو (ثے) آیا ہی تو یہہ لفظ ترکی ہی کہ نام برادر
افراسیاب کا تھا اور کیومرث مین کاف فارسی اور تاے فوقانی ہی نہ ثاے مثلثہ

## حرف الجیم

جیم لغت مین بمعنی شتر مست ہی اور فارسی مین زاے معجمہ اور شین منقوطہ اور کاف
فارسی سے بدلی جاتی ہی جیسے باج و باز شعر ۔ بر بیداز دست شاہان ہر طرف باج
بر غان ہوا آورد تاراج ٭ وکاج وکاش شعر محمود ۔ جمال خود ایاز ازوی نہان کرد
نگاہی بین بدش محمود ای کاج ٭ اور کاف فارسی سے تبدیل ہوتا ہی جیسے گیلان
و جیلان و گوہر و جوہر ٭ اور تاے مثناۃ فوقانیہ سے تبدیل ہوتا ہی جیسے تاراج
و تارات اور جیم فارسی کبھی کاف تازی سے تبدیل ہوتی ہی جیسے زاج و زاک ٭ اور
کبھی زاے معجمہ سے جیسے نژچہ و نژزہ و پچشک و پزشک ٭ اور کبھی شین منقوطہ سے
جیسے کاچی و کاشی اور آخر کلمہ مین مفتوح مع ہاے مختفی تصغیر کا فائدہ دیتی ہی جیسے
دیگ و دیگچہ و مور و مورچہ اور کبھی یاے تحتانی اوسکے ماقبل زیادہ کیجاتی ہی جیسے باغیچہ
و کلیچہ و دریچہ و شکیزہ و دوشیزہ کہ اصل مین یہہ دونون لفظ شکیچہ و دوشیچہ تھے بعد اوسکے
ج ز سے تبدیل ہو گئی اور چہ کبھی تعظیم کے واسطے آتی ہی جیسے ع
اللہ اللہ چہ جاے این سخنست ٭ اور کبھی واسطے حقارت کے آتی ہی جیسے مصرعہ

ہی جیسے نشستنی چہ بہ نشستنی + اور کبھی معنی خوب کے آتی ہی جیسے شعر

چہ خرم آن کسی کو بہنگام دی + ہم آتش نہد پیش ہم مرغ و می +

معنی علت جیسے شعر محمد قلی از شعلۂ خسارا ن وفائی چہ آتش سا نباشد بہر آب +

معنی استفہام مخفف چہ چیز شعر بیدل بیدل مرا جنس ہیچ بودن ساز کرد + از عدم

مپیچو شمع انجام چہ وآغاز کو + اور کبھی معنی حسرت کے آتی ہی جیسے۔ اگر فلک بامن

بود سے چہ خوش بودے + اور جب ایک مصرع یا ایک شعر مین مکرر واقع ہو تو

فائدہ معنی تسویہ یعنی برابری کا دیتی ہی جیسے مصرع سعدی چہ بر تخت مردن

چہ بر روی خاک + اور جب حرف شرط کے بعد واقع ہو تو استثنا ضرور لازم آتا ہی

استثنائے لفظی جیسے شعر گرچہ جہان جملہ بدیدی چو روز + لیک جہان دیدہ

نگشتی ہنوز + اور استثنائے تقدیری جیسے شعر سعدی اگرچہ پیش خردمند خا مشی

ادب است + بوقت مصلحت آن بہ کہ در سخن کوشی + یہان مصرع ثانی سے پہلے لفظ لیکن کا مقدر

ہی اور کبھی معنی اختصار چیز کے مستعمل ہوتی ہی جیسے ہر چہ وانچہ + مصرع

ہر چہ از دوست میرسد نیکوست +

## حرف الحاء

لغت مین حا کے معنی زن تیز زبان کے ہین اور یہہ حرف بھی منجملہ حروف

ہشتگانہ مخصوصہ زبان عربی ہی وحیز وحال جو فارسی مین مستعمل ہین اصل مین

ہیز وہال تھا +

خ

# حرف الخا

خا کے معنی لغت مین موے گردن و موے سرین کے ہین اور راہ زن

خاکا اور جب آخر کلمہ مین آتا ہی تو اسم فاعل ترکیبی ہو جاتا ہی جیسے پولادخا و شکرخا

و رازخا اور غین معجمہ سے تبدیل ہوتا ہی جیسے تاخ و تاغ و کیخ و کیغ اور قاف سے

بدل ہوتا ہی جیسے چخماق و چقماق اور ہاے ہوز سے جیسے نخچیر و نہچیر اور ساخت

و نواخت و پرواخت و دوخت و سوخت وغیرہ کے مضارع مین زاے

معجمہ سے تبدیل ہو جاتا ہی ❊

د

# حرف الدال

دال لغت مین بمعنی زن فربہ اندام کے ہی اور آخر کلمہ مین علامت مضارع کی

ہی جیسے سازد و پردازد اور تاے فوقانی سے تبدیل ہوتی ہی جیسے درّاج

و تراج و شوید و شویت اور جب دو دالین متصل واقع ہون ایک حذف ہو جاتی

ہی جیسے سپیدیو اور گردہن کہ اصل مین سپید دیو اور گرد دہن تھا شعر

سپیدیو از تو ہلاک آمدہ ہست ❊ مراہم ز تو رو بخاک آمدہ ہست ❊ اور جبکہ تاے

فوقانی سے متصل ہوتی ہی تو واسطے رفع ثقالت کے حذف کر دیتے

ہین جیسے زوتر و بترکہ اصل مین زودتر و بدتر تھا اور کبھی وسط کلمہ اور آخر کلمہ مین

ساقط ہو جاتی ہی جیسے شاباش و ہرمز کہ اصل مین شادباش و ہرمزد تھا اور کبھی

دال معجمہ سے تبدیل ہوتی ہی جیسے آدر و آذر و نبید و نبیذ ❊

خاتہ کا لفظ بھی جس کے معنی اور مین پہلے ہی ... اسی ... دیو

# حرف الذال

ذال لغت مین بمعنی تاج خروس یعنی مرغ کے کیس کو کہتے ہین یہہ حرف باستثناے درمیان کلمہ کسی کلمہ فارسی کے اول و آخر مین نہین آتا جیسے گذشت وپذیرفت اور ذال دال سے بدل جاتی ہی جیسے استاد و استاذ و کاغذ و کاغد اور قاعدہ دال و ذال پڑھنے کا اس رباعی مین مندرج ہین رباعی آنانکہ بفارسی سخن میرانند * در معرض دال ذال رانشانند * ما قبل وی ار ساکن جز وای بود * دالست وگرنہ ذال معجم خوانند * اہل بلخ و غزنین کے نزدیک ذال معجمہ مطلق فارسی مین نہین آتا اور بے تکلف قافیہ دال و ذال جمع ہو جاتا ہی *

# حرف الراء

را لغت مین بمعنی کفچہ خرد اور مرد کینہ ور کے آیا ہی اور فارسی مین لام سے تبدیل ہو جاتا ہی جیسے چنار و چنال اور نیلوفر اور نیلوفل اور علامت مفعول کی ہی جیسے شعر سعدی ع دوستان را کجا کنی محروم * تو کہ با دشمنان نظر داری اور کبھی فائدہ معنی اضافت کا دیتا ہی جیسے شعر ع کسان را نشد ناوک اندر حریر کہ گفتی بدوزند سندان بہ تیر * اور کبھی علامت مفعول حذف ہو جاتی ہی جیسے مصرع کو جابت لب بامن بازکن * اور بابعد را معجمہ اور زا اور برای اور از نیی کے زائد ہوتا ہی جیسے شعر ع محرم راز دل شیدای خود * کس نمی بینم زخاص و عام را * گرچہ ہیچ بانی ہیچ سوزرا رحمت نوازیی این سوزر است * بمعنی برای ع * خدا را ایکن یک نظر سوے ما

اور کبھی حرف را آخر اسم سے حذف کر دیا جاتا ہی جیسے بس مخفف بسر اور دخت

مخفف دختر مصرعہ منیژہ منم دخت افراسیاب

## حرف زا

زا کے معنی لغت میں مرد بسیار خوار و زن بدخو کے ہیں اور فارسی میں

چند معنی کے واسطے آتا ہی۔ تبعیض جیسے مردی از رومیان چنین گفت علت

جیسے از خوف دشمنان با گرہ رفتم بیانیہ جیسے تخت از طلا و درج از گہر

ابتدا جیسے از ہند تا سند رفتم بمعنی بر جیسے فلان از نفس خود بخیلی میکند بمعنی

استعانت جیسے کار عظیم از دست تو نظام یافت بمعنی جنس جیسے شعر ز دیبا

رومی ہزاران پرند ز سنجاب قاقم نگویم کہ چند بمعنی واسطہ جیسے نالہ عود

از نفس مجمر ست سنج خراز راحت پالانگرست اور جیم تازی اور جیم فارسی اور

سین مہملہ اور کبھی غین معجمہ سے تبدیل ہوتی ہی جیسے باز و باج بزشک و پجشک و ایاز

و ایاس و گریز و گریغ شعر چو لشکر کش افتادہ گشتہ بتیغ گرفتند یکسر ہمہ لشکر گریغ

اور کبھی حذف کیجاتی ہی جیسے آواز و آوا اور زا امر زائیدن ہی اور زا فارسی

جیم تازی سے تبدیل ہوتی ہی جیسے کاز و کاج و لاژورد و لاجورد

## حرف سین

لغت میں بمعنی فربہ اور مرد مسرف کے ہی اور فارسی میں را مہملہ اور کبھی شین

معجمہ اور کبھی صاد مہملہ اور کبھی ہاے ہوز اور کبھی جیم فارسی سے تبدیل ہوتی ہی جیسے ایاس

وایاز و رستہ و رشتہ و کستی و کشتی و تفص و قفس و شست و شصت و سد
و صد و آماہ و آماس و خروس و خروہ و خروج اور آراست اور پیراست
کے مضارع مین یاے تحتانی سے اور پیوست اور بست اور شکست کے
مضارع مین نون سے اور خواست اور کاست اور جست اور رست کے
مضارع مین ہاے ہوز سے اور جست اور رست کے مضارع مین واو سے
اور گسست کے مضارع مین لام سے بدل جاتی ہی اور زیست اور گریست
کے مضارع مین حذف ہو جاتی ہی*

# حرف شین

لغت مین بمعنی مردہ و زندہ ہی اور اسماے فارسی مین جیم تازی اور سین مہملہ سے
بدلا جاتا ہی جیسے کاج کاش مشک مسک در آخر کلمہ مین شین ساکن ضمیر مفعول
واحد غائب کی ہی شعر (سعدی) بفر مود بفر خندہ شش بسیم * کہ رحم آمدش بر فقیر و یتیم
اور کبھی مضاف الیہ ہوتا ہی شعر (سعدی) کسی را کہ خصلت تکبر بود * سرش پر غرور
از تصور بود * بمعنی خود (شعر) نہد خور ہر طرف دامی تارش * مگر زان پر توی گردد
شکارش * اور آخر صیغہ امر مین جب ما قبل شین کا مکسور ہو تو افادہ حاصل مصدر کا دیتا ہی
جیسے آمیزش و آفرینش و بخشایش و آمرزش اور زائد بھی ہوتا ہی جیسے شعر
(سعدی) کلاہ سعادت یکی بر سرش * گلیم شقاوت یکی در برش *

کلاہ سعادت یکی بر سرش گلیم شقاوت یکی در برش

## حرف صاد مہملہ

یہہ حرف بھی منجملہ حروف ہشتگانہ مخصوصۂ زبان عربی ہی اور صاد کرنا کنایہ صحیح کرنیسے اور استعارۃً صاد کو آنکھہ سے نسبت دیتے ہین ؛

## حرف ضاد

ضاد کے لغوی معنی مرغ آواز دہندہ اور خصومت کرنیکے ہین اور یہہ حرف بھی منجملہ حروف ہشتگانہ عربی ہی ؛

## حرف طا

طا کے لغوی معنی مرد حریص کے ہین اور یہہ بھی حروف ہشتگانہ عربی مین سے ہی اور دال مہملہ سے بدلا جاتا ہی جیسے خطشہ و خدشہ و خراط و خراد

(شعر) فرزند از استقامتش خراد ؛ رنج کردہ است کجروی نہاد ؛

## حرف ظا

لغت مین بمعنی زن کلان پستان کے ہی اور منجملہ ہشت حروف عربی ہی ؛

## حرف عین

عین کے لغوی معنی ناف شتر اور ربہ اور مادری اور پدری کے ہین اور اسکے علاوہ اور بہت سے معنی ہین اور منجملہ حروف ہشتگانہ عربی ہی ؛

## حرف غین

بمعنی ابر سیاہ کے ہی اور کاف فارسی اور زاء معجمہ سے بدل جاتا ہی جیسے لغام

طراد (ترجمہ) خراد سے اوجہہ ایسی طبیعت پاو رضا وسکی کجروی کو فرزند کی ذات سے رنجیدہ کر دیا ہی یعنی دور کر دیا ہی ۱۲

ولگام وگریز وگریغ اور ترکی مین بجاے قاف استعمال کیا جاتا ہی جیسے قلعہ وغلعہ

## حرف فا

یہہ حرف بمعنی گرداب و دریا کے جھاگ کے ہی اور با موحدہ اور بای فارسی سے بدل ہوتا ہی جیسے زبان و زفان وفام و بام و جاماسف و جاماسپ و گستاسف و گستاسپ

## حرف قاف

لغت مین بمعنی مرد مستغنی و کوہ قاف مشہور ہی یہہ حرف بھی مخصوص زبان عربی ہی اور کاف سے تبدیل ہوتا ہی جیسے تریاق و تریاک اور لفظ فارسی مین کہین قاف آجاوے تو اوسکو تصور کیا چاہیے کہ اصل مین غین یا کاف ہوگا جیسے قالیچہ و غالیچہ

## حرف کاف

بمعنی مرد خشمناک یہہ حرف ہاے ہوز اور خاے معجمہ سے تبدیل ہوتا ہی جیسے تنبک و خنبک و شاماخچہ و شاماکچہ اور زائد بھی آتا ہی جیسے زلو و زلوک و بیرو و بیروک اور کاف مکسور اکثر چند قسم کا ہوتا ہی

شرطیہ جیسے (شعر سعدی)

چہ غم گر زد ای صد فرخندہ پی
کہ باشند مشتی گدایان حی

ز قدر رفیعت بدرگاہ حی
بمہمان دار السلامت طفیل

بیانیہ جیسے شعر

بیدل بودم ہزار دل گردیدم

بمعنی ہرکس (شعر سعدی)

چنین گر کہ بر نامہ ام ننگ شعل
گزند کسانش نیاید پسند
کہ ترسد کہ در ملکش آید گزند

علت (شعر سعدی)

ز لشکر بود زور شاہنشہان
کہ مسکین بہ تنہا نگیرد جہان

| | | |
|---|---|---|
| ۱ مثل (شعر) | نیست در خلق دل آزار که او | نیست در دہر جفا کار که او |
| ۲ نفی (شعر سعدی) | اگر پیل زوری وگر شیر جنگ | بنزدیک من صلح بہتر که جنگ |
| ۳ (شعر سعدی) | مکافات دشمن بلاتش مکن | که بخشش برآورده باید بن |
| ۸ جواب (شعر سعدی) | حقا که با عقوبت دوزخ برابر است | رفتن بپایمردی ہمسایه در بہشت |
| ۹ استفہامیه (شعر) | در سینه ہم از سینه برون جسته خدنگی | ای دل نتیش رفته آخر که را |
| ۱۰ بمعنی ہر (شعر سعدی) | گر از شرع فتوی بود بر ہلاک | الا تا نداری ز کشتنش باک |
| ۱۱ عطف (شعر سعدی) | ای بسا اسب تیز رو که بماند | که خر لنگ جان بمنزل برد |
| ۱۲ دعائیه (شعر سعدی) | خدایا بر آن تربت نامدار | بفضلت که باران رحمت ببار |
| ۱۳ مفاجات (شعر عرفی) | ہر سوخته جانی که بکشمیر درآید | گر مرغ کباب است که با بال و پر آید |

اول کاف اس شعر مین صلہ کا ہی اور دوسرا مفاجات کا اور بعضون نے کاف ثانی کو ہم کے معنی مین کہا ہی اور کاف صلہ کو کاف تفسیر بھی کہتے ہین اور مفاد اسکا توضیح و تعریف ہی - اسم موصوف و موصول اگر نکرہ ہو اور اوسکے بعد یہہ کاف آوے تو تعریف و تخصیص کا فائدہ دیگا اور اسم معرفہ ہو تو مفاد توضیح کا بخشیگا اور تردید کے معنی مین بھی آتا ہی جیسے یارب لیخا باشم کہ مردم اور زائدہ بطور تکیہ کلام کے بھی آتا ہی اور ایسا کاف اکثر فعل کے بعد دو جملون کے درمیان مین بھی آتا ہی اور کچھہ دخل معنی مین نہین رکھتا مثلاً او را گفتم کہ بیا و کاف ساکن بعد اسم کے فائدہ تصغیر اور فاعلیت و مفعولیت و مصدری کا دیتا ہی اور کاف تصغیر کبھی ترحم کے واسطے

آتا ہی اور کبھی تحقیر کے واسطے جیسے شعر سعدی سے پیر مردی لطیف ز بغداد
دخترک را بکفشدوزی داد ✤ کاف دخترک ترحم کا ہی اور کاف مردک حقارت کا
ہی اور کاف فاعل جیسے گوزک اور کاف مفعول جیسے بیچک اور کاف مصدری
جیسے خوراک اور پوشاک اور کاف فارسی کہ کاف تازی کا ہم عدد ہی فارسی مین غین معجمہ
اور دال مہملہ سے اور عربی مین جیم تازی سے تبدیل ہوتا ہی جیسے غلولہ و گلولہ
و آگنگ و آوند و گلنار و جلنار و گیلانی و جیلانی اور ماوراء النہر والے بعضے
کلمون مین بجاے کاف فارسی کاف تازی کا تلفظ کرتے ہین جیسے جنگ و جنک ✤

گ

## حرف گاف

مخفف نگاف امر شگافتن ہی ✤

ل

## حرف لام

لغت مین بمعنی زرہ و شتر کے ہی اور جو خط بنا گوش اطفال کے نیچے
واسطے دفع چشم زخم کے کھینچا جاتا ہی اوسے اور زلف کو لام کے ساتھ
تشبیہ دیجاتی ہی اور حرف را سے تبدیل ہوتا ہی جیسے چنار و چنال و سور و سول ✤

م

## حرف میم

لغت مین بمعنی شراب و خرماے دراز کے آیا ہی اور استعارۃ شعرا میم
کو دہن سے نسبت دیتے ہین اور ضمیر واحد متکلم فاعلی اور مفعولی و اضافی کی ہی جیسے
شعر سعدی سے یکی بیدم از عرصہ و دبار ✤ کہ پیش آمدم بر پلنگے سوار ✤ اس شعر مین میم

اول ضمیر واحد متکلم فاعلی ہی اور میم ثانی مفعولی کی مثال ہی اور ضمیر اضافی کی مثال
یہہ ہی (شعر عرفی) حالتی یا ہم کہ از تکفیر من کافر شوند ٭ گر زاو وا رزبانم لیس فی لفقی سوا
اور ہستم اور خود کے معنی بھی آتا ہی جیسے (شعر) ای کہ مرا زبرشتی اعمال نومیدی گروہ
دورم از حسن عمل چون روسپیدی از گناہ ٭ یہہ مثال ہستم کے معنی کی ہی اور خود کے
معنی کی مثال یہہ ہی (شعر) جو من نام مردم برشتی برم ٭ نگویم بجز غیبت یادم
اور میم ہی اکثر امر کے صیغے پر آتا ہی مکن و مخور و مزن اور کبھی کلمہ ہائیہ پر بھی
آتا ہی مثلاً مرساد و مکناد اور اعداد کے اواخر مین جو میم ساکن آتا ہی اوسکو میم
نسبت یا تخصیص یا میم تعین محل اعداد کہتے ہین جیسے یکم و دوم سوم وغیرہ
اور زائد بھی آتا ہی جیسے (شعر) نی بر سرم از اشم مغیلان ٭ نی گرد درش سیاہ
پیلان ٭ اور بباعث قرب مخرج با سے تبدیل ہوتا ہی جیسے غرب و غرم اور
جب دو کلمون کے دو میم ایک جگہہ جمع ہون تو ایک کا حذف کر دینا جائز ہی جیسے
(شعر) در وضو کن نیمن استنجا ٭ ریز بر دست روی نیمن را ٭ اور یہہ قاعدہ حروف
مکررہ مین اکثر جاری ہی کچھہ خاص میم کی خصوصیت نہین ہی۔ اور میم کبھی نون کے
ساتھہ تبدیل ہوتا ہی جیسے کجیم و کجین بمعنی برگستوان۔ اور خای معجمہ سے
تبدیل ہوتا ہی جیسے برخ و برم بمعنی تالاب۔ اور غین معجمہ سے تبدیل ہوتا ہی جیسے
بیمانہ و بیغانہ اور فا سے جیسے مخیز و فخیز بمعنی خار مہمیز اور واسطے تانیث کے
بھی آتا ہی جیسے خانم و بیگم ٭

ن

# حرف نون

لغت مین بمعنی ماہی و شمشیر و تنہ درخت اور دوات کے ہی اور اختصار لفظ

کنون اور اکنون کا ہی اور جیاہ زنخدان اور ابرو کو اوس سے تشبیہ دیجاتی ہی اور

نون مفتوح ماقبل فعل کے علامت نفی کی ہی مثلاً نکرد و نگفت و نکنند و نگویند اور ماقبل

دال ساکن کے ماضی و مضارع مین علامت جمع کی ہی جیسے کنند و گویند و کردند و گفتند

اور نون ساکن جسکے ماقبل الف ہو اسم کے آخر مین علامت جمع کی ہی جیسے

دوستان و دشمنان اور نون متحرک ماقبل ہائے ہوز و یائے تحتانی مجہول علامت

نفی کی ہی جیسے نہ و نی اور نون ساکن آخر کلمہ مین علامت مصدر کی ہی جیسے

کردن و گفتن اور کلام مین مکرر آنے سے فائدہ معنی اثبات کا دیتا ہی جیسے

(شعر) تا کون ترا اصل مہمات نخواند ندہ ٭ ننشنید قضا ترجمہ لفظ اہم را ٭ اور آخر کلمہ

مین بعد حرف مدہ و لین بتلفظ اوسکا بطریق غنہ کیا جاتا ہی جیسے بان و زبون

و زمین کو و میم سے تبدیل ہوتا ہی جیسے بان و بام و نیز با بھی آتا ہی جیسے داشن و بادا

# حرف واو

و

لغت مین بمعنی کوہان شتر اور عربی مین قسم کے واسطے آتا ہی جیسے واللہ اور

فارسی مین دو قسم کا ہوتا ہی معروف و مجہول جسکے ماقبل ضمہ خالص ہو وہ معروف کہلاتا ہی

جیسے طور و نور و ظہور اور جسکے ماقبل ضمہ غیر خالص ہو تو مجہول ہی جیسے روز و

و شور اور قافیہ معروف کا مجہول کے ساتھہ بھی صحیح ہی جیسے (شعر)

چونکہ عنایت تو او قسیم کردہ * در کف داؤد آہن موم کردہ * اور بمعنی منفصل
ذیل استعمال کیا جاتا ہی بیان ضمہ معدولہ عطف حالیہ تصغیر
زیادہ بدل محذوف بیان ضمہ کی مثال تُو دُو دُو چُونکہ بسبب ضمّہ ماقبل کے
محض اتمام لفظ کیواسطے آتا ہی اوران تین جگہہ کے سوا نہین آیا اور کبھی تلفظ مین
آتا ہی اور کبھی نہین چنانچہ مثالین اوسکی اوپر گذرین واو معدولہ کے بعد ان حرفون
ذیل مین سے ایک نہ ایک حرف ضرور ہوگا الف دال را زا سین شین نون
ہا یا جیسے خواجہ خود خورد خوز خوشت خوش اخوند خوہلہ خویلہ اور اس واو
کو معدولہ اس واسطے کہتے ہین کہ پڑھنے مین نہین آتا اور تلفظ واو سے
عدول کرکے دوسرے حرف کے ساتھہ پڑھا جاتا ہی اور اکثر خا معجمی
کہ ضمہ کی بو رکھتی ہی اوسکے ماقبل ہوتی ہی جیسے خواجہ و خواب اور کبھی بطریق
شاذ خا معجمی مفتوح و مکسور بھی آجاتی ہی جیسے خوہلہ و خویش اور قافیہ خوش و آتش
اور خود اور بد وغیرہ کا یعنی الفاظ مفتوحہ کے ساتھہ صحیح ہی جیسے (شعر سعدی)
دران مدت کہ ما را وقت خوش بود * ز ہجرت ششصد و پنجاہ و شش بود * کسیرا کہ
نزدیک ظنت بد است * چہ دانی کہ صاحب ولایت خود است * اور لفظ خُرد بمعنی کوچک
و خُرّم بمعنی خوش ہوا وہین اسی باعث قافیہ اونکا کلمات مضمومہ کے ساتھہ درست ہی
جیسے (شعر سعدی) بلا قامت لات بشکست خُرد * باعزاز دین آب عزی ببرد * واو
کبھی فعل متجانس کے درمیان مین واقع ہوتا ہی جیسے شعر این چہ سخن اینچہ زباندانیست

گفتۂ ونا گفتہ پشیمانیست ❊ اور کبھی و فعل غیر متجانس کے درمیان میں واقع ہوتا

ہی جیسے شعر نظامی سے جہان رفتہ و آمدہ باز پس ❊ کہ ناید در اندیشہ ہیچکس ❊ اور

کبھی و اسم کے درمیان میں واقع ہوتا ہی جیسے شعر نظامی سے بنا و بلندی

و پستی توئی ❊ ہمہ نیستند آنچہ ہستی توئی ❊ اور نثر میں یہہ واو اکثر مفتوح ملفوظ ہوتا

ہی اور نظم میں بہت کم صرف الفاظ معدودہ کے قبل ملفوظ ہوتا ہی مثلاً ما قبل حرف ندا

اور ابتدائی مصرعہ ثانی میں اور ما قبل لفظ این اور آن اور آنرا اور ترا اور گر جیسے (شعر)

سے ای خرد بخش بیخرد بخشای ❊ وی درون پرور برون آرای (شعر) وا

دگر بخت چنین ہوسی ❊ وین عمارت بسر نبر دکسی ❊ مصرع وزین گستر هیچ باز نیست

اور جیسے ورنہ وگرنہ۔ اور اکثر نظم میں تخفیف کیواسطے اسکا ما قبل مضموم پڑھا جاتا ہی

اور بجز ضمہ کے اور کچھ مفہوم نہیں ہوتا جیسے (مصرعہ) گبر و ترسا وظیفہ خور داری

اور کبھی واو عطف مقدر بھی ہوتا ہی جیسے (مصرعہ) منم آخرین شمع من وشمشیر

واو حالیہ وہ کہ جو حال یا حالانکہ معنی میں آوے جیسے (شعر سعدی) بلند آسمان

پیش قدرت خجل ❊ تو مخلوق و آدم ہنوز آب و گل ❊ واو تصغیر آخر اسم میں آتا ہی

پسرو و خترو (مصرعہ) برمن نظری نمیکنی ای پسرو ❊ اور یہہ محاورہ اہل خراسان کا ہی

اور واو تصغیر اسمای ہندی میں زیادہ مستعمل ہوتا ہی مثلاً فضلو حسنو فیضو بخشو وغیرہ

اور واو ملازمت بمعنی لنعم آتا ہی جیسے (مصرعہ) پری وصد عیب چنین گفتہ اند

واو تفسیر این دو اسموں کے درمیان آتی جسکے معنی ایک ہوں جیسے لکھا جی ضعف و ناتوانی

رہا ندی ✤ زنا دانی بدانائی رسا ندی؁ اور جب کوئی اسم ایسا ہو کہ جسکے آخر میں واو ہو
ہو اور اوسکے آخر میں یاے نسبتی لگانی منظور ہو تو بجاے اوس یاے نسبتی کے
واو کو ماقبل یاے اصلی کلمہ کے زیادہ کر دیتے ہین جیسے دہلوی غزنوی اور کبھی
ماقبل یاے تردید کے زائد آتا ہی جیسے (شعر) اگر چشمش؁ نیارم بوسہ دادن ✤
و یا رخ بر کف پایش نہادن ✤ اور جب دو حرفی اسم لفظ مند کے ساتھہ ملحق ہو
تو بیچ مین واو زائد لایا جاتا ہی جیسے تو مند اور بہرہ مند اور یاے خدا اور یاے فارسی
اور فا اور ہمزہ سے تبدیل ہوتا ہی جیسے نوشت اور نبشت و دام و بام و یاوہ
و یافہ و طاوس و طاؤس و کاوس و کاؤس اور کبھی حذف کر دیا جاتا ہی
جیسے خاموشی اور خامشی اور ہوش اور ہش ✤

## حرف ہا

ہا کے معنی لڑکے کے مُنہہ پر طمانچہ مارنا اور اوسکی دو قسمین ہین اول
اصلی جسکو ملفوظی کہتے ہین دوم وصلی جسکو مختفی بھی کہتے ہین ہاے اصلی جملہ
حالات مین بحال رہتی ہی جیسے گرہ و گرہہا و زرہ و زرہہا اور حالت تصغیر
مین مفتوح اور اضافت کیوقت مکسور ہو جاتی ہی جیسے گرہک و زرہک گرہِ ریسمان
و زرہِ من اور ہاے وصلی بوقت جمع ہونے دوسری ہا کے ساقط
کر دیجاتی ہی جیسے آبگینہا و لالہا و پیالہا و جامہا و خامہا اور ہاے وصلی بجہت
اظہار فتحہ ماقبل آخر کلمہ مین آتی ہی اور صرف چار جگہہ اظہار کسرہ ماقبل کا کرتی ہی یعنی

؁ (ترجمہ) اگر اوسکی آنکھہ کو بوسہ نہ دے سکون یا مُنہ اوسکے پاؤن پر نہ رکھہ سکون ۱۲

که وچه ونه وسه مین اور ہاے وصلی معانی مفصلهٔ ذیل کیواسطے آتی ہی
زائد اور یهه صرف فصاحت کیواسطے آتی ہی معنی سے کچهه علاقه نهین رکهتی فعل
مین جیسے گفته بودم ورفته بودم وآمیخته ویافته اور اسم مین جهت دفع اشتباه
جیسے خانه وجامه سه اے متاع درد دربازار جان انداخته * گوهر هر سود در جیب
زیان انداخته * اور اوسکا نام ہاے سکته بهی ہی ۔ تصغیر یهه ہا آخر اسم مین آتی
ہی جیسے بزغاله اور گوساله وغزاله (شعر) اے داغ بدل از غم خال تو لاله را * پسنده
ساخت آهوی چشمت غزاله را * ہاے جهولی دو ماضیون کے درمیان آتی ہی جیسے
کرده شده وشنیده شد ودیده شد ۔ ہاے مفعولی کی مثال بسته وشکسته ورسته
وچیده اور اسم مین بهی کبهی ہاے مفعولی آتی ہی جیسے (شعر سعدی) نه ہمی
در ایام اور نجسته * که نا الد زبید از شجره * تعین مدت کیواسطے جیسے یکساله
ویکروزه ویکهفته * لیاقت ۔ الف ونون جمع کے بعد آتی ہی جیسے شاہانه
ومردانه اور اوسکا نام ہاے نسبت بهی ہی ۔ تشبیه جیسے دندانه ونشانه وزبانه
تخصیص جیسے زرینه وپشمینه وکمینه ۔ ہاے فاعلی جیسے کننده وزننده اور
بحالت جمع یهه ہا کاف فارسی سے بدل جاتی ہی جیسے رفته ورفتگان وزننده
وزنندگان ہاے صفت جیسے خفته وسواره وپیاده ہاے عطفی واتصالی
دو فعل یا چند فعلون کے بیچ مین عطف واتصال کیواسطے آتی ہی جیسے برآمده
ظاهر کرد اے زیده آمده وظاهر کرد اور کاف فارسی اور یای تحتانی اور کاف تازی

اور تاے تانیث سے بدل جاتی ہے جیسے شرمندہ و شرمندگی و شاہگان و
شائگان و خامگک و نامگک و شکیلہ و جمیلہ و علامہ و فہامہ اور اضافت کے وقت
ہمزہ ملینہ سے بدل جاتی ہے جیسے کردہ من و غزالہ ختن و گہ سالۂ زر و سوختۂ آتش
و دندانۂ کلید و گنجینۂ زر اور ہا آخر اسم میں علامت جمع کی ہے جیسے نامہا و جامہا

## حرف یا

لغت میں معنی اوس شیر کو کہتے ہیں جو بعد دو برس یا لڑکے کے پینے کے
باقی رہ جاوے اور فارسی میں اسکی دو قسمیں ہیں ایک معروف دوم مجہول
جسکے ماقبل کسرۂ خالص ہو معروف ہے جیسے کردمی و رفتی و شرمندگی و فرخندگی
اور کسرۂ خالص نہو تو مجہول ہے جیسے آمدے و بودے و مردے و دیگے
یای معروف کی کئی قسمیں ہیں مصدری خطابی نسبتی متکلم لیاقت
مصدری بعد اسم و اسم فاعل و اسم مفعول کے آتی ہے جیسے گدائی و دیار و ساقی
و خدائی و غافلی و مفعولی و مشتری و معزولی (شعر نظامی) خدایا جہان پادشاہی
تراست + ز ما خدمت آید خدائی تراست + روز دیوانگی و معزولی + در دل
بیش دوستان آرند + خطابی جیسے (شعر سعدی) میاموز جز علم گر عاقلی + کہ بے علم
بودن بود غافلی + یاے عاقلی خطابی ہے اور یاے غافلی مصدری نسبتی جیسے
ہندی و زابلی و کابلی یعنی منسوب بہند و منسوب بکابل و منسوب ابل متکلمی جیسے
استادی و ملاذی لیاقت جیسے رفتنی و گفتنی اور یا لیاقت بعد نون مصدری کے

آتی ہے یاے مجہول کسرۂ غیر خالص افادہ معنی وحدت و توصیف و تنکیر و استمرار و تعظیم

و زیادت کا دیتی ہے یاے وحدت جیسے (شعر سعدی) خرد مندی در اقصای شام گرفت

از جہان کُنجِ غاری مقام * مروی و غاری مین یاے وحدت ہے۔ یاے توصیف

کے بعد کاف ضرور ہوتا ہے جیسے (شعر سعدی) عزیزیکہ از درگہش سر بتافت

بہر درکہ شد ہیچ عزت نیافت * اس یا کو بعضون نے ایمائی بھی کہا ہے

یاے توصیفی اوس یاے مصدری کو لکھا ہے کہ جو فائدہ معنی صفت کا

دیتی ہے جیسے (شعر) زاغ بفر تو ہمائی کند * سر کہ رسد پیش تو پائی کند * یاے

تنکیر فائدہ معنی غیر معین کا بخشتی ہے جیسے (شعر نظامی) جہان زابدین خوبی آراستی

برون زانکہ یاریگری خواستی * یاے یاریگری تنکیری ہے۔ یاے استمراری صیغہ

واحد و جمع غائب و متکلم پر آتی ہے جیسے گفتی گفتندی گفتمی۔ یاے تعظیم

افادہ معنی بزرگی کا بخشتی ہے جیسے (شعر) لا نہنگیست کائنات آشام * عرش

تا فرش در کشیدہ بکام * یعنی لا نہنگ بزرگ۔ یاے زائدہ معنی سے کچھ علاقہ

نہین رکھتی محض فصاحت کلام کیواسطے آتی ہے اور اکثر بعد اسم دو حرفی کے آتی ہے جیسے

کسے وسے و یکے (شعر سعدی) یکی را بروں رفت اندازہ مال * یکی دغم نان

و خرج عیال * اور جس اسم کے آخر مین کوئی حرف علت ہو وسکے بعد یاے زائدہ فصاحت

بخشتی ہے جیسے موی بوی و سوی (شعر سعدی) روی بر خاک عجز میمالم * ہر سحر گہ کہ باد

می آید * اور ایک یاے امالہ کہلاتی ہے کہ الف سے بدلی جاتی ہے جیسے کاب رکیب و کتاب و کتیب

# الفاظ مخفف کے بیان مین

بعضے الفاظ ایسے ہین کہ جنکے بعض اصلی حروف بسبب کثرت استعمال کے گر گئے ہین اور جو حروف باقی رہ گئے ہین انھین سے ترکیب پا کر وہ اسم مخفف بولا جاتا ہے تفصیل انکی فہرست ذیل سے معلوم ہوگی +

| لفظ اصلی | لفظ مخفف | کیفیت | لفظ اصلی | لفظ مخفف | کیفیت |
|---|---|---|---|---|---|
| کوہ | کُہ | | ناگاہان | ناگہان | |
| بود | بُد و بو | | گوہر | گہر | |
| ستوہ | ستُہ (عاجز ۱۲) | | ناگاہ | ناگہ | |
| شکوہ | شُکہ (دبدبہ ۱۲) | | انگاہ | انگہ | |
| ہنوز | ہنُز (ابھی ۱۲) | | دہان | دہن | |
| ہرگز | ہگز (اسکے معنی مشہور ہین ۱۲) | | شاہ باش | شاباش | |
| گروہ | گُرہ (جماعت ۱۲) | | ایستاد | استاد | |
| انبوہ | انبُہ (گروہ ۱۲) | | اُستاد | ستاد | |
| اندوہ | اندُہ | | شاہ | شہ | |
| اکنون | کنون نون (اب ۱۲) | | خورشید | خور | |
| فراموش | فرامش و فرمش (بھول جانا ۱۲) | | ماہ | مہ | |

| لفظ اصلی | لفظ مخفف | کیفیت | لفظ اصلی | لفظ مخفف | کیفیت |
|---|---|---|---|---|---|
| خاموش | خموش، خمش، خامش (چپ رہنا) | | راہ | رہ (رستہ) | |
| دامان | دامن (لفظ مشہور) | | چاہ | چہ (کنوان) | |
| افلاطون | فلاطون، فلاطن (حکیم کا نام) | | گاہ | گہ (کبھی) | |
| ارغنون | ارغن (ساز یعنی باجے کا نام ہے) | | نہان | نہن (چھپا) | |
| اینک | نک (اب) | | چون آن | چنان (ویسا) | |
| بیرون | برون (باہر) | | چون این | چنین (ایسا) | |
| نہان | نہن (پوشیدہ) | | ہفتاد | ہفتا (ستر) | |
| | | | چہلسال | چلسال (چالیس برس) | |
| ہشتاد | ہشتا (اسی) | | افغان | فغان (فریاد) | |
| چون او | چنو (جیسے وہ) | | زمین | زمی (دھرتی) | |

واضح ہو کہ بعض لفظ اصلی لفظ مخفف سے فصیح تر شمار کیے جاتے ہیں جیسے گروہ شکوہ ستوہ انبوہ ہنوز ہرگز اور بعض الفاظ مخفف اپنی اصل سے فصیح زیادہ شمار کیے جاتے ہیں جیسے چنان چنین چون ناگاہ ناگہان و منزوی اور بعض الفاظ دونوں صورتوں میں درجہ مساوات کا رکھتے ہیں جیسے اکنون کنون خاموش خمش فراموش فرامش اور یہ الفاظ متقدمین اور متوسطین اور متاخرین سب کے محاورہ میں مستعمل ہیں

اور بعض الفاظ مخفف متقدمین کے ایسے ہین کہ جنکو متاخرین استعمال
نہین کرتے جیسے نہن نہان سے جہن جہان سے گرہ گروہ سے
شند شنید سے برچن برچین سے اشتن اشتین سے تاند تواند سے
سنگجان سنگ جان سے دخت دختر سے پس پسر سے شتلم شتیلم سے
جنی جوان سے خش خشم سے ہنر ہنوز سے ہگز ہرگز سے +

## بیان مقدّرات مین

حال مقدر ہونے الفاظ کا بعد کاف بیانیہ و واو عاطفہ کے حروف
تہجی مین مذکور ہو گیا لیکن یہان بھی کچھ حال الفاظ مقدّر کا لکھا جاتا ہی
واضح ہو کہ جو اسم کہ اوسپر لفظ یک آوے لفظ مقدار کا وہان مقدر ہوگا
جیسے مصرعہ بیک چشم زدن غافل ازان شاہ نباشم + ع غافل از احتیاط نفس
بیک نفس مباش + اور بعد لفظ با لفظ وجود مقدر ہوتا ہی جیسے شعر نظامی
کہی با چنین گوہر خانہ خیز + چو بوطالبی رکنی سنگریز + اور علی ہذا جب قرینہ
پایا جاتا ہی وہان جملہ بلکہ عبارت کی عبارت مقدر ہوتی ہی جیسے سعدی
عقد نماز بر بندم + چہ خورد بامداد فرزندم + یعنی چون نیت نماز میکنم ازین خیال
خاطرم پریشان میشود چہ خورد بامداد فرزندم (عرفی) بر خط استوا کند حرکت + آفتاب
چہ بتیر و چہ بہمن + یعنی چہ در تیر و چہ در بہمن یعنی آفتاب اوسکا ہمیشہ خط استوا پر
حرکت کیا کرتا ہی بخلاف اس آفتاب کے کہ تیر و بہمن مین وہ حرکت نہین کرتا ہی اور

اسی طرح بحسب ضرورت بعد کلمہ شرط کے جزا مقدر ہوا کرتا ہی شعر نظامی سے
گر آید بسے بار بگیری شہر یار ٭ وگر نہ بتاراج رفت این دیار ٭ لفظ فہو المراد جو جزا اس
شرط کی ہی مقدر رہی اگر ایک لفظ مصرع اول مین لایا جائے اور مصرع ثانی مین بھی ضرورت
اوسکے لانے کی ہو اور تنگی وزن سے گنجایش اوسکے لانے کی نرہے
تو اوس لفظ کو دوسرے مین مقدر مان لیتے ہین اور یہہ کلام سعدی مین بہت
شایع ہی سے ہر کہ جنگ آرد بخون خویش بازی میکند ٭ روز میدان انکہ بگریزد بخون لشکری
تو یہان مصرع ثانی مین بھی لفظ بازی میکند مقدر رہی ٭ ناشر آئی را چو بینی بختیار ٭
عاقلان تسلیم کردند اختیار ٭ اسکے یہہ معنی ہین کہ جاننگے ناشر اختیار خواہی دید
آنجا اینہم خواہی دید کہ عاقلان تسلیم اختیار کردہ اند ـ اور اسیطرح جب با موحدہ
بنام ایزد کے اور آغاز کتاب مین اوے تو اوسکے معنی ابتدا میکنیم یا آغاز میکنیم
کے ہو جاتے ہین جیسے نظامی سے بنام بزرگ ایزد دادبخش ٭ کہ او را نہ بیر است نہ رشتر
او دادبخش ٭ فردوسی سے بنام جہاندار بسیار بخش ٭ خرد بخش دین بخش دینار بخش
اور لفظ باد بھی بمقام دعا مقدر آتا ہی جیسے عرفی سے باش امید محبان تو مقصود انگیز
بود نابود حسودان تو حرمان الابد ٭ یہان لفظ باد مقدر رہی یعنی مقصود انگیز باد و حرمان الابد باد ٭

## فصل در بیان صحت بعض الفاظ فارسی

ہست اور نیست کو اصل مین لفظ است سے بنایا ہی جسکے معنی موجود کے

ہین اسطرحسے کہ الف لفظ ایست کو ہاے ہوز سے تبدیل کیا ہیست ہوا
اور پھر ہیست مین سے بسبب کثرت استعمال کے یا گر گئی ہست ہو گیا اور پھر
اس ہاے ہوز ہست کو الف سے تبدیل کیا تو است ہو گیا اور اسیطرحسے نیست کی
اصل نہ ایست ہی الف بسبب کثرت استعمال کے گر گیا نیست ہو گیا جسکے معنی عدم
یا غیر موجودگی کے ہین لیکن آخر کو اوسکے معنی بھی محض نسبتی اور عدم کے رہ گئے بادی
اصل بعد بھی جو صیغہ مضارع ہے الف عایتہ ماقبل حرف آخر زیادہ کیا بود ہو گیا جیسے
شود سے شواد لیکن پھر او بسبب کثرت استعمال کے حذف ہو گیا بود رہ گیا لفظ نکہت
بکاف فارسی مشہور ہے لیکن اصل مین نکہت بکاف عربی ہے کس لیئے کہ جب وہ خود لفظ
عربی ہی تو اوسمین حرف مخصوص فارسی کا آنا غلط ہے شگوفہ اگرچہ لفظ فارسی ہے لیکن
بکاف تازی سکوفہ صحیح ہے رستم بضم راے مہملہ جو نام پہلوان ایران ہے محض غلط مشہور ہے
کس لیئے کہ صحیح نام اوسکا بفتح راے مہملہ یعنی رستم ہے اور وجہ اس تسمیہ کی یہہ ہے کہ جب
اوسکی مان رودابہ دختر مہراب کابلی کو درد زہ شروع ہوا تھا تو شدت درد سے نوبت بجان پہونچی
تھی لیکن جب وضع حمل کیلئے اوسکے بے اختیار زبان فارسی مین جو اوسکی زبان مادری تھی لفظ رستم
یعنی مین نے تکلیف درد سے ہائی پائی منہہ سے نکلا چنانچہ لوگون نے وہی نام
اوسکے لڑکے کا رکھدیا اور دوسرا نام تہمتن تھا لفظ نوشیروان جو نام بادشاہ ایران ہے غلط
مشہور ہے کس لیئے کہ نام اوسکا نوشین روان ہے اور وجہہ اس تسمیہ کی یہہ ہے کہ قبل از
ولادت اوسکے باپ نے تمام سامان عیش و طرب مہیا کر لیا تھا جب وہ تولد فرزند اوسکے

گوش زد ہوا فورًا کاربردازان مجلس طرب کو حکم دیا کہ نوشین روان یعنی وہ شراب
نوشین روان کہنیکے ہی فقرہ اسکا نام ہوگیا ورنہ اوسکا دوسرا نام کسری بن قباد تھا کثرت استعمال سے
نوشین روان نوشیروان ہوگیا۔ بغداد کی وجہ تسمیہ کی یہہ ہی کہ دراصل نام اسکا باغ داد تھا
یعنی وہ باغ جسمین نوشیروان داد دہی کیا کرتا تھا کثرت استعمال سے الف باغ کا گر گیا
بغداد رہگیا۔ گرسنہ بسکون رائے مہملہ و گرسنہ بفتح رائے مہملہ دونون طرح پر صحیح ہی
مثال واسطے صحت بیان اول کے سعدی ؒ در بحر الی فتد امملکت ٭ گرسنہ خسپد
ملک نیمروز ٭ مثال واسطے تصحیح بیان دوم کے۔ نظامی ؒ گرسنہ چو باشیر خاید کباب
بفربہ ترین لقمہ آرد شتاب ٭ اور لفظ سخن بفتح خا و ضم خا دونون طرح پر صحیح ہی مثال
سعدی ؒ سخن راست ای خردمندین ٭ میاور سخن درمیان سخن ٭ مثال دیگر
ورین انجمن کیست عاشق سخن ٭ کہ عشقی نغز زید با شعر من ٭ اسیطرح پر لفظ کہن بضم ہائے ہوز
وفتحہ ہائے ہوز دونون طرح پر صحیح ہی مثال کہن مضموم سے کن نکن اور است تو تا کہن
ہر چہ کن کیست کہ گوید مکن ٭ مثال کہن مضموم سے ار است بہار از سر تو باز چمن را ٭
آئین دگر آئینہ شد خاک کہن را ٭ لفظ بہن بسکون ہائے ہوز وفتحہ ہائے ہوز دونون
طرح پر جائز اور صحیح ہی مثال سکون سعدی ؒ جہان بہن چو ان کم گستر ٭ کہ سیمرغ درقاف
قسمت خورد ٭ مثال مفتوح امیر خسرو ؒ لعل از لالہ بروی چمن ٭ چون گل سوری
ہمہ گرد و بہن ٭ گنجشک یعنی چڑیا بکاف فارسی اول صحیح ہی اور بکاف تازی غلط مشہور ہی
دیباچہ بجیم فارسی مشہور ہی اصل مین دیباجہ لفظ عربی ہی کہ جسکے معنی رخسارہ کے ہین اور جمع

اوسکی ہا بیچ آئی ہی — غنچہ بجیم فارسی مشہور ہی اور اصل وسکی غنچہ بجیم تازی ہی شعر سعدی
سے دلش گرچہ درحال از ورنجہ شد ✣ دوا گرد خوشبوی چون غنچہ شد ✣ مشک معرب اوسکا
مُشک بکسرہ میم و سکون سین مہملہ اور مُشک بضم میم وکسرہ میم دونون طرح پر صحیح
ہی گسستن بضم کاف و فتح حرف ثانی صحیح ہی اور بکسر ثانی غلط مشہور ہی اسلیے کہ ماضی
مطلق اوسکا گسست اور بست کے ساتھہ ہم قافیہ کیا جاتا ہی اور لفظ برہنہ بفتح را
مہملہ و سکون را مہملہ دونون طرح پر صحیح ہی امیر خسرو سے برہنہ گشتہ تنگل بباغ ✣ پادکنان
خس کسی از رہی لاغ ✣ سعدی سے شکوفہ گاہ شگفتہ است و گاہ خوشیدہ ✣ درخت گاہ
برہنہ است و گاہ پوشیدہ ✣ داور بمعنی حاکم یا عادل اصل مین دادور تھا ایک دال کثرت
استعمال سے گرگئی — بلہوس اسکو بعض لوگ بوالہوس لکھتے ہین وہ صحیح ہی واو والف
غلط ہی — مدہوش بواو معروف درست ہی کس لیے کہ یہہ مصدر دہشت کا مفعول ہی
جسکے معنی بیخود و بیہوش ہونیکے ہین — اور فارسی مین سوالے لفظ خرم اور فرخ کے کوئی
لفظ مشدد نہین آیا ہی مگر بوقت ضرورت شعری کے لفظ مخفف کو مشدد کر لیتے ہین نظامی
سے بدریدہ خفتان بسی پارہ کرد ✣ عمل مین کہ فولاد با خارہ کرد ✣ لفظ نظارہ و نشتہ مخفف اور
مشدد دونون طرح پر مستعمل ہوا ہی — گل از ہر منظری نظارہ کردہ ✣ قبای سبز را صد پارہ کردہ ✣
نظارہ کنان شہری و لشکری ✣ بہ آئین و انصاف اسکندری ✣ تنور عجم زقوم حبشہ یہہ سب لفظ اصل
مین مشدد ہین مگر فارسی والے انکو مخفف کرکے استعمال کرتے ہین لفظ خضر کا بکسر اول و سکون ثانی اہل فارس
مین مروج ہی مگر اصح بفتح اول و کسر ثانی ہی جیسے خضر مگر دونون صورتون سے کلام مین باندھا گیا پایا جاتا ہی

الف ممدودہ کہ جو آخر جمع یا مصدر وغیرہ مین آتا ہی اوسکی رسم خط عربی مین یہہ ہی کہ
بعد تحریر الف کے ء یعنی خط منحنی واسطے اظہار مد کے اور لکھ دیتے ہین لیکن فارسی والے
ہمزہ کو کم لکھتے ہین جیسے ضعفا استغنا املا صحرا ابتدا لیکن بحالت اضافت اور توصیفیت
مین وہ ہمزہ مکسور پھر آجاتا ہی جیسے ضعفاء شہر فقراء شہر صحراء فراخ وغیرہ اور کبھی یہہ ہمزہ
یاے تحتانی کے ساتھہ تبدیل ہوجاتی ہی جیسے ضیاے مغربی وصفاے شہر
جسطرح سے کہ عربی مین توابع مہمل آتے ہین اسیطرح سے فارسی مین بھی آتے ہین
جیسے شب تب تال مال یعنی ریزہ ریزہ اور تار مار یعنی پریشان سے الف کی جگہ بسا نیز ہا
جباران + تال مال از دعای غمخواران + جو کلمہ کہ جنکے آخر الف یا یاے تحتانی یا ہا
ہوز ہوتی ہی وہ بوقت اضافہ ہونے یاے نسبتی کے واو سے بدل جاتی ہی جیسے مرتضی
سے مرتضوی اور دہلی سے دہلوی اور گنجہ سے گنجوی اور کبھی ہاے ہوز کو دور بھی کر دیتے
ہین جیسے مکہ سے مکی بنگالہ سے بنگالی اور کبھی اوسی ہاے ہوز کو کاف فارسی
سے بدل دیتے ہین جیسے خانہ سے خانگی پردہ سے پردگی اور کبھی یاے نسبت
کے اول ان زیادہ کر دیتے ہین جیسے حقانی ربانی اور کبھی یاے آخر
کلمہ کو بوقت نسبت زای معجمہ اور الف سے بدل کر لیتے ہین جیسے ری سے
رازی اور کبھی صرف یاے نسبت کے قبل ز زیادہ کر دیتے ہین جیسے مرو سے مروزی

تمت